**مشکل الفاظ ومعانی:** پیا: محبوب۔ ہمرا: ہمارا۔ واہوا: بہت زیادہ۔ وحدت: ذات باری تعالیٰ۔ کھسم: مالک، خاوند۔ اوٹ: پناہ۔ ہات: ہاتھ۔ پتیم: محبوب۔ چاس: محبت کی نگاہ۔ لاس: روشن۔ آس: امید۔ پچاس: خلش۔ سائیں: مالک۔ پجائی: پوری کی۔

**ترجمہ:**

(۱) میرے گھر محبوب آیا ہے۔ وحدت نے کیا خوب شور کیا ہے۔ اور انہد کی بانسری نے اپنی تانیں خوب بجائی ہیں۔ ہم نے لاہور کا تخت پالیا ہے۔
میرے گھر محبوب آیا ہے۔

(۲) میرے سب کھوٹ نکھوٹ جل گئے ہیں۔ سچی محبت کی چوٹ لگ گئی ہے۔ اب ہمیں اسی مالک کی اوٹ حاصل ہوگئی ہے۔
میرے گھر محبوب آیا ہے۔

(۳) اب ہم سال وساعت کو کیا شمار کریں کہ مستی کا پیالہ ہمارے ہاتھ لگ گیا ہے۔ اب میں ذات صفات سب کچھ بھول گئی ہوں۔
میرے گھر محبوب آیا ہے۔

(۴) اب ہم کو ہیں لپچاس کیا کرنے ہیں؟ محبوب نے ہماری طرف بھی ایک نگاہ ڈالی ہے۔ اب تمام جہان روشن اور چمکتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔
میرے گھر محبوب آیا ہے۔

(۵) اب ہمیں ایک آس کے لئے ہی بے چینی ہے۔ اے بلھے شاہ! محبوب ہمارے پاس آگیا ہے۔ مالک نے ہماری آس امید پوری کردی ہے۔
میرے گھر محبوب آیا ہے۔

## (۱۲۰) میرے ماہی کیوں چر لایا ہے

(۱) میرے ماہی کیوں چر لایا ہے
گھمے بکھا ہُن پریم گھانے
جس تن لگے سو تن جانے
اندر بھڑکاں باہر طعنے
نیونہ لا، ایہہ سکھ پایا ہے
میرے ماہی کیوں چر لایا ہے

---

۱؎ ہم ہر طرح کے فکر وتردد سے آزاد ہوگئے ہیں۔